شرح میں تفصیلاً بیان ہوا ہے۔

۵۳۶۷/۳۹ وَعَنْ جَابِرٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَخْرُجُ مِنَ النَّارِ قَوْمٌ بِالشَّفَاعَةِ كَأَنَّهُمُ الثَّعَارِيْرُ قُلْنَا مَا الثَّعَارِيْرُ قَالَ إِنَّهُ الضَّغَابِيْسُ۔ (مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ ایک قوم شفاعت کے ذریعہ دوزخ سے ایسے نکل جائے گی جیسے کہ وہ ثعاریر[1] ہیں۔ ہم نے عرض کیا کہ ثعاریر کیا چیز ہیں؟ فرمایا کہ وہ ضغابیس[2] (متوسط جسم والے اونٹ) ہیں۔ (بخاری و مسلم)

[1] ثعاریر، ثاء پر زبر اور عین

[2] ضغابیس، پہلے دونوں حروف پر زبر، باء کے نیچے زیر یا ساکن، ضغبوس کی جمع ہے ضاد پر پیش غین، باء۔

بعض نے کہا وہ سفید گھاس جو روئی کی طرح ہوتی ہے اور ریت میں اگتی ہے۔

۵۳۶۸/۴۰ وَعَنْ عُثْمَانَ بْنِ عَفَّانَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَشْفَعُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ثَلٰثَةٌ الْأَنْبِيَاءُ ثُمَّ الْعُلَمَاءُ ثُمَّ الشُّهَدَاءُ۔ (رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ)

حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا روز قیامت تین جماعتیں[1] شفاعت کریں گی۔ انبیاء پھر علماء، پھر شہداء۔ (ابن ماجہ)

[1] ان تین کو مخصوص کرنے کی وجہ ان کی فضیلت و کرامت ہے ورنہ تمام اہل خیر مسلمانوں کے لیے شفاعت کا ثبوت ہے اور اس سلسلہ میں احادیث مشہورہ وارد ہیں خواہ وہ شفاعت گناہوں کی صفائی کے لیے ہو یا بلندی درجات کے لیے ہو۔ شفاعت کا انکار بدعت و گمراہی ہے جیسا کہ خوارج اور بعض معتزلہ نے ایسا کیا ہے۔